لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۔

**برائے زیادتی شیر** کسی عورت یا گائے بھینس وغیرہ کا دودھ کم ہو جائے یا نہ آئے تو درج ذیل آیت مبارکہ باوضو اوّل و آخر درود پاک سات بار اور پھر یہ آیت سات بار پڑھ کر نمک پر دم کریں۔ عورت یہ نمک کھائے یا لسی وغیرہ میں ڈال کر پی لے۔ جانوروں کو یہ نمک آٹے کے پیڑے میں ملا کر کھلائیں۔ ان شاء اللہ دودھ بڑھ جائیگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۔

**دیگر** اوّل و آخر درود پاک تین تین بار، یہ آیت مبارکہ پانی پر دم کر کے دن میں دو تین بار پلائیں۔

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۔

**برائے حمل عورت / جانور** جس عورت یا گائے بھینس وغیرہ کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو درج ذیل آیت مبارکہ مع بسم اللہ اور باضافہ ضِمناً ساٹھ عدد لکھیں۔ اور ایک روزانہ کھلائیں۔ جانوروں کو آٹے

کے پیڑے جبکہ عورت کو جیسے چاہیں کھلائیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا اَصَمَدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ۔

**برائے حفاظت حمل** اگر حمل گر جاتا ہو یا نہ ٹھہرتا ہو تو یہ آیات مبارکہ لکھ کر حاملہ کے پیٹ پر باندھیں۔

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ط وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ہ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ہ

**دیگر** حسبِ ضرورت فلفل سیاہ اور اجوائن صاف کر کے رکھ لیں۔ پیر کے دن بعد نماز ظہر اوّل درود شریف پھر سورہ وَالشَّمس پڑھیں۔ پھر درود شریف پھر سورہ یعنی چالیس بار سورہ مبارکہ اور اکتالیس بار درود شریف پڑھ کر ہر بار دم کریں۔ حاملہ ہر روز ایک دو کالی مرچ اور تھوڑی سی اجوائن کھا لیا کرے۔ ان شاء اللہ حمل محفوظ رہے گا۔ ابتدا حمل سے دودھ چھڑانے تک کھائے۔

**دیگر** یہ آیت مبارکہ لکھ کر حاملہ کے گلے یا کمر میں باندھیں۔ ان شاء اللہ حمل محفوظ رہے گا۔ نیز یہ گائے، بھینس کے لیے بھی مفید اور جس درخت کے پھل گرتے ہیں ان کو بھی باندھیں۔

وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا۔

**دیگر** : سورہ آل عمران کی آیات ۳۵ تا ۳۷ یعنی اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ سے لے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک لکھ کر حاملہ کے گلے میں اس طرح ڈالیں کہ تعویذ کوکھ پر رہے۔

**برائے بانجھ پن** یہ آیت مبارکہ لکھ کر گلے میں ڈالیں اور اکیس دن یہی آیت لکھ کر عاقر کو پینے کو دیں۔

وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى ۔ بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ۔

**دیگر** چینی کی پلیٹ پر زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر بعد طہارت میاں بیوی سات دن تک پئیں اور ہم بستر ہوں۔ اور یہی آیت مبارکہ ہرن کی جھلی پر لکھ کر دونوں کمر پر باندھیں۔ لیکن ہم بستری کے وقت اتار دیا کریں۔

هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهٗ ۚ قَالَ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ○

**برائے اولاد نرینہ** یہ آیت مبارکہ جمعہ یا اتوار کے دن لکھ کر حاملہ کو پہنا دیں۔ اس طرح کہ تعویذ ناف کے قریب رہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ نِ اسْمُهٗ يَحْيٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ۔

**دیگر** جب حمل کو ڈھائی ماہ ہو جائیں تو خاوند باوضو ہو کر بیوی کی ناف کے گرد انگلی سے دائرہ لگائے اور یَا مَتِيْنُ کہے اسی طرح ستر بار دائرہ بھی لگائے اور یا متین بھی کہے۔ اول و آخر درود شریف بھی پڑھ لے۔ اسی طرح گیارہ دن تک کرے۔ ان شاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔

**دیگر** جس عورت کے اکثر لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں۔ جب حمل کو ڈھائی ماہ ہو جائیں تو مٹی کا نیا پیالہ لیں۔ اس میں پاک و صاف پانی ڈالیں۔ صبح کی نماز کے بعد باوضو ہو کر یہ پڑھ کر دم کریں۔ ... درود شریف۔ سورۃ فاتحہ ..

الٓمّٓ ۔ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ۔ پڑھنے والا نیک پرہیزگار ہو۔ سات دن تک پلائیں۔ ان شاء اللہ فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔

**دیگر** جب حمل کو تقریباً ڈھائی ماہ ہو جائیں۔ حاملہ لیٹی ہو تو اس کا خاوند باوضو ہو کر حاملہ کی ناف پر ہاتھ رکھ کر تین بار یہ دعا پڑھے۔ ان شاء اللہ لڑکا ہوگا۔ پیدائش کے بعد وہ نام رکھیں جس میں محمد آئے۔

اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ خَلَقْتَ خَلْقًا فِيْ بَطْنِ هٰذِهِ الْمَرْءَةِ فَكَوِّنْهُ ذَكَرًا وَّ اُسَمِّيْهِ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۔ تین دن ایسا کرے۔

**انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا** جس کے اولاد نہ ہوتی ہو یا لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں یا حمل ساقط ہو جاتا ہو یا پیدائش کے بعد مر جاتے ہوں تو یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ معاملہ ٹھیک بھی ہو جائے گا اور لڑکا ہی پیدا ہوگا۔ کچے سوت کے سات تار عورت کی چوٹی سے پاؤں کی انگلی تک لمبے لیں، ساتوں تاروں کو ملائیں اور اس پر سات گرہیں لگائیں مگر اس طرح کہ ہر گرہ پر گیارہ بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کرتے جائیں۔ اس دھاگے کو بچے کے پیدا ہونے تک عورت اپنی کمر میں باندھے حتیٰ کہ غسل کے وقت بھی دور نہ کرے۔ جب حمل کے آثار ظاہر ہوں تو گھر میں کھیر پکا کر حضور سیدنا غوث پاک رحمۃ اللہ کی فاتحہ دلائیں اور دو رکعت نماز ادا کریں۔ پھر عورت کھڑے ہو کر بغداد شریف کی طرف منہ کرے۔ عرض کرے کہ یا غوث اعظم اگر میرے لڑکا پیدا ہوا تو حضور کی غلامی میں دوں گی۔ اور اس کا نام غلام محی الدین رکھوں گی۔ یہ یقین رکھے کہ ان شاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔ جب پیدا ہو تو غسل و اذان کے بعد عورت وہ گنڈا اتار کر بچے کے

گلے میں ڈال دے۔ اور گیارہ سال تک رکھے۔ گیارہ سال کا بچہ ہو جائے تو حسب توفیق کسی میٹھی چیز کی نیاز دلائے اور اس گنڈے کو اتار کر کسی محفوظ جگہ دفن کر دے۔

**برائے صالح اولاد** جو شخص درج ذیل کو ہر نماز کے بعد بطور دعا پڑھا کرے اس کی اولاد اور بیوی صالح اور نیک ہو جائیں گے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ ذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۔

**دیگر** اولاد کو نیک اور صالح بنانے کیلئے ہر نماز کے بعد اکثر پڑھا کریں۔

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ۔

**دیگر** ہر نماز کے بعد یہ آیت مبارکہ پڑھنے سے ان شاء اللہ اولاد صالح ہو جائے گی۔

**برائے حفاظت اطفال** درج ذیل عبارت کو لکھ کر تعویذ بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں، ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ. بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## مایوس مریض

اگر کسی مریض کو کسی بھی علاج سے شفا نہ ہو اور کوئی بھی بیماری ہو تو یہ آیت مبارکہ باوضو ہو کر تین سو بار پانی پر دم کر کے چند دن پلائیں۔ ان شاء اللہ شفا ہو گی۔

فَاِذَا انْسَلَخَ الْاَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِیْنَ حَیْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۚ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوْا سَبِیْلَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۔

## مسحور اور مایوس العلاج مریض کیلئے

جس کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو اور اس کی بیماری سے طبیب عاجز ہو گئے ہوں تو چینی کے سفید برتن پر یہ عبارت لکھ کر چالیس روز تک روزانہ پلائیں۔ ان شاء اللہ شفا پائیگا۔

حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ ۔

اس کے بعد اگر سورہ فاتحہ کا اضافہ کر لیا جائے تو سونے پر سہاگہ ہے۔

## دیگر

جو شخص عورت پر قادر نہ ہو تو پاک صاف برتن پر سورۃ البینۃ لکھ کر دھو کر پی لے۔ تین دن ایسا کرے۔ ان شاء اللہ پوری طاقت ہو گی۔

## عدم قدرت بر زن

دو انڈے ابال کر چھیل لیں۔ ایک انڈے پر یہ آیت مبارکہ لکھیں۔

وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰهَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ۔ یہ مرد کو کھلا دیں۔

دوسرے انڈے پر یہ آیت مبارکہ لکھیں۔

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ۔ یہ عورت کو کھلا دیں۔

ان شاء رکاوٹ دور ہوگی۔ (عمل؛ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ)

**دیگر** تین انڈے اُبال کر چھیل لیں۔ ایک انڈے پر یہ آیت لکھیں۔

قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۔

دوسرے انڈے پر یہ لکھیں۔

اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ط اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ۔

تیسرے انڈے پر یہ لکھیں۔

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا۔

اور مسحور کو کھلادیں۔ سحر کا اثر ختم ہو گا اور وہ قادر رہے گا۔

**اولاد / غلام / سواری مطیع ہو** اولاد باغی ہو کہنا نہ مانے یا کوئی جانور سواری کے وقت شوخی کرے یا کوئی غلام یا لونڈی فرمانبردار نہ رہے تو یہ آیت مبارکہ تین بار پڑھ کر اس کے کان میں پھونک ماریں۔ چند روز عمل کریں ان شاء اللہ مطیع ہو گا۔

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ۔

**دیگر** اگر کوئی غلام یا کنیز فرمانبرداری میں نہ رہے تو اس کی پیشانی کے بال پکڑ کر تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ ان شاء اللہ مطیع ہو جائے گا۔

اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ط مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ

بِنَاصِيَتِهَا ، اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۔

## کتا یا موذی جانور سے امن

اگر راستے میں کتا، شیر یا کوئی اور موذی جانور شور مچائے تو یہ آیت کریمہ پڑھ لیا کرے۔ وہ جانور خاموش ہو جائے گا۔

كَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ ۔

## تحصیل علم و حفظ قرآن

جس کا حافظہ کمزور ہو یا علم کے حصول میں دشواری ہو تو پوری سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ مع بِسْمِ اللّٰهِ پلیٹ پر لکھ کر دھو کر کم از کم اکیس دن روزانہ پلائیں۔ علم کا حصول آسان ہوگا۔ حفظ قرآن کیلئے بھی مفید ہے۔

## دیگر

ہر نماز کے بعد آیت مبارکہ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا کثرت سے پڑھا کریں۔

## دیگر

علم کی ترقی اور ذہن کی کشادگی کے لیے درج ذیل آیات مبارکہ نماز فجر کے بعد کثرت سے پڑھا کرے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ۝ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ ۝ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ۝

## دیگر

قوت حافظہ کے لیے درج ذیل آیات طشتری پر لکھ کر آب زمزم سے دھو کر بچے کو پلائیں۔ سورہ الرحمٰن کی ابتدائی چھ آیات اَلرَّحْمٰنُ ...... یَسْجُدٰنِ ۔ سورہ القیامۃ کی آیات ۱۶ تا ۱۹ لَا تُحَرِّكْ ...... عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ۔ سورہ البروج کی آخری دو آیات بَلْ هُوَ ...... لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۔

## ضرر و زہر سے پیشگی حفاظت

کسی کھانے یا چیز میں زہر یا نقصان کا خدشہ ہو تو کھانے سے پہلے یہ دعا

پڑھ لیا کریں۔ محفوظ رہیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔

**دشمنوں سے حفاظت** ہر نماز کے بعد آیت مبارکہ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ۲۱ بار پڑھا کریں۔ اللہ تعالیٰ دشمنوں سے محفوظ رکھے گا۔

**دیگر** رات کو سوتے ہوئے جس وقت آنکھ کھلے۔ لیٹے لیٹے اسی حال میں یہ آیت مبارکہ ۱۰۱ بار پڑھیں۔ وضو ضروری نہیں۔ دل میں دشمنوں کی ذلت کا خیال رکھیں۔ چند دنوں میں ہی دشمن ذلیل و خوار ہوں گے۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔

**دیگر** باوضو ہو کر ان آیات مبارکہ کو لکھ کر بازو پر باندھ لیں۔ ان شاء اللہ دشمن کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے اور ان کی زبان بند ہو جائیگی۔

يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ ...... وَلَا هَضْمًا ۔ (سورہ طٰہٰ آیات ۱۰۸ تا ۱۱۲)

**دیگر** مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد یہ دعا ایک سو تیرہ بار اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ دشمنوں کے شر سے خدا محفوظ رکھے گا۔

**نظر بد سے نجات** جس بچے کو نظر بد لگ جائے یا ضد کرے یا سوتے میں ڈرے تو آخری دونوں سورتیں یعنی الفلق اور الناس تین تین بار پڑھ کر دم کریں۔ اور یہ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطَانٍ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ. اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَیْنٍ لَامَّةٍ۔

**دیگر** درج ذیل کلمات لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَیْنٍ لَامَّةٍ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

**دیگر** گیارہ عدد سرخ مرچ لے کر ان پر آخری تینوں سورتیں پڑھ کر دم کریں اور مریض کے سر پر سے پانچ سات مرتبہ وار کر آگ میں ڈال دیں۔ اس دوران آخری تینوں سورتیں تین تین بار پڑھ کر دم بھی کرتے رہیں۔

**دیگر** یہ پڑھ کر نظر بد کے مریض کو دم کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِیْکَ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ یُّؤْذِیْکَ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَیْنٍ حَاسِدٍ اللّٰهُ یَشْفِیْکَ بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِیْکَ۔

**حفاظت از چوری** جو کوئی شخص سورہ بقرہ کی آخری دو آیات یعنی اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ ........ عَلَى الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ۔ پڑھ کر رات کو سوئے تو اللہ تعالیٰ چوری اور ہر بلا سے محفوظ رکھے گا۔

**دیگر** جو کوئی رات کو سوتے وقت تین بار آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے تو اللہ کی طرف سے ایک نگہبان مقرر ہو جاتا ہے جو اسکی حفاظت کرتا ہے۔

**دیگر** جو شخص سورہ بنی اسرائیل کی آخری دو آیات قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ ...... وَ کَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا۔ صبح اور شام کو اکثر پڑھا کرے تو اس کے گھر چور نقصان نہ کر سکے گا۔ (حدیث پاک)

## حفاظت کھیت و باغ

یہ آیات مبارکہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ ضَرَبَ اللّٰہُ ...... لَعَلَّھُمْ یَتَذَکَّرُوْنَ (سورہ ابراہیم آیات ۲۴ - ۲۵) کسی پلیٹ پر لکھ کر اور دھو کر اس پانی میں ڈالیں جو کھیت کو لگے۔ کھیت یا باغ سرسبز و شاداب ہو گا اور کثرت سے پھل لگے گا۔

**دیگر** درج بالا مقاصد کے لیے آیت مبارکہ وَھُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ ...... لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ (سورہ الانعام آیت ۹۹) بھی نہایت کارآمد ہے۔

**دیگر** کھیت کی ہریالی، عمدہ پیداوار اور زیادہ پھل کے لیے یہ آیت مبارکہ زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر اس کو پانی میں گھول دیں۔ قابل کاشت بیج یا غلہ اس پانی میں بھگو کر کاشت کریں۔ یا یہ پانی اس درخت یا پودوں کی جڑوں میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ برکت، حفاظت اور خوب پیداوار ہو گی۔

اِنَّ اللّٰہَ فٰلِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی ؕ یُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَ مُخْرِجُ الْمَیِّتِ مِنَ الْحَیِّ ؕ ذٰلِکُمُ اللّٰہُ فَاَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ۔

## برائے فراخی رزق

جو شخص ہر فرض نماز کے بعد سلام پھیرتے ہی ایک بار آیۃ الکرسی اور ایک بار یہ آیت مبارکہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کی روزی فراخ کر دے گا۔

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا

يَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۝

**دیگر** ہر نماز کے بعد خصوصاً صبح شام سات بار یہ آیات مبارکہ پڑھ لینے سے رزق میں بھی فراخی ہوگی اور قرض بھی ادا ہو جائے گا۔ (ان شاء اللہ تعالیٰ)

اَللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

**دیگر** ہر نماز کے بعد سورہ الم نشرح گیارہ بار یا سورہ القدر گیارہ بار پڑھا کریں۔ اوّل و آخر درود پاک تین تین بار۔ اللہ تعالیٰ بغیر مشقت کے رزق وافر عطا کرے گا۔

**دیگر** حدیث پاک میں ہے کہ روزانہ بعد نماز فجر سورہ یٰسٓ اور بعد نماز عشاء سورہ واقعہ کی تلاوت رزق میں فراخی کا باعث ہے۔

**دیگر** سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے۔ جو شخص استغفار کو اپنے اوپر لازم قرار دے لیتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے تنگی سے نکلنے کی راہ نکال دیتا ہے۔

**دیگر** حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہر روز یا مُغْنِیُ گیارہ سو مرتبہ اور سورہ مزمل چالیس یا گیارہ مرتبہ پڑھنے سے غنائے دلی اور ظاہری حاصل ہوتی ہے۔

**دیگر** روزانہ بعد نمازِ مغرب یا عشاء سورہ مزمل گیارہ مرتبہ پڑھا کریں۔ اور جب فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پر پہنچیں تو پچیس مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھا کریں۔ اِن شاء اللہ ہر طرح کی تنگ دستی اور مفلسی دور ہو جائے گی۔ اس عمل سے پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں اور آخر میں بھی درود پاک پڑھیں۔

**دیگر** ہر نماز کے بعد یہ آیت مبارکہ کثرت سے پڑھنے سے یا بعد نماز فجر ستر مرتبہ پابندی سے پڑھنے سے رزق میں زیادتی ہوتی ہے۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ۔

**دیگر** حدیث پاک میں ہے کہ جو شخص روزانہ رات کو پوری سورہ واقعہ پڑھا کرے اسے کبھی تنگی نہیں آئے گی۔

**برائے ترقی و آمدن دکان** یہ آیت مبارکہ جمعرات کے دن کسی نیک اور طالع مند شخص کے کرتہ کے ٹکڑے پر لکھ کر دکان میں لٹکا دے ان شاء اللہ خوب آمدنی ہوگی۔

اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

**دیگر** جمعہ کی نماز کے بعد جب سب فارغ ہوں تو یہ آیت مبارکہ لکھ کر دکان یا مکان میں رکھیں۔ ان شاء اللہ رزق میں فراخی اور تجارت میں برکت ہوگی۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝

## برائے دفع غم وحل مشکلات

اگر کوئی شخص ان آیات مبارکہ کو ہر نماز کے بعد ایک بار پڑھ لیا کرے اس کی ہر مصیبت اور مشکل آسان ہوگی۔

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُوْلٌ ......... الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

(سورۃ التوبہ۔ آخری دو آیات)

**دیگر** مسند احمد میں یہ دعا ہے۔ اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اس کے رنج وغم دور فرما دیتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ ابْنُ اَمَتِكَ نَاصِيَتِیْ بِيَدِكَ مَاضٍ فِیَّ حُكْمُكَ عَدْلٌ فِیَّ قَضَاۤئُكَ اَسْئَلُكَ بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ اَنْزَلْتَهٗ فِیْ كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِكَ اَوِ سْتَاْثَرْتَ بِهٖ فِیْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ رَبِيْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ صَدْرِیْ وَجِلَاۤءَ حُزْنِیْ وَذِهَابَ هَمِّیْ۔

**دیگر** حدیث پاک میں ہے کہ جو شخص لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّابِاللّٰهِ کثرت سے پڑھے تو اس کے تمام رنج وغم دور ہو جاتے ہیں۔

**دیگر** علماء فرماتے ہیں رنج وغم کے دفعیہ کے لیے ہر نماز کے بعد پوری سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ سات مرتبہ پڑھا کریں اور سوتے وقت اول و آخر درود شریف کے ساتھ درمیان میں یہی سورت ستر مرتبہ پڑھ کر سینے پر دم کر لیا کریں۔

**دیگر** بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء چار رکعت نفل بہ نیت دفع مصائب و مشکلات اس طرح پڑھتے رہا کریں۔ اول رکعت میں بعد فاتحہ لَا اِلٰهَ

إِلَّا أَنْتَ سُبْحٰنَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ۔ ۱۰۰ بار۔ دوسری رکعت میں بعد فاتحہ رَبِّ إِنِّي مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔ ۱۰۰ بار۔ تیسری رکعت میں بعد فاتحہ وَأُفَوِّضُ أَمْرِي إِلَى اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ۔ ۱۰۰ بار۔ چوتھی رکعت میں بعد فاتحہ۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ۱۰۰ بار پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد رَبِّ إِنِّي مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور مشکلات و مصائب کے دفعیہ کیلئے دعا مانگا کریں۔

**دیگر** جو کوئی آیت مبارکہ ذیل کو مصیبت کے وقت پڑھا کرے۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحٰنَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

**دیگر** سورہ یٰس کو روزانہ پڑھا کریں جب آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔ پر آئیں تو اس آیت کو بہتر (۷۲) بار پڑھیں پھر پوری سورت پڑھ کر دعا کریں۔ اللہ تعالیٰ غم و اندوہ سے نجات دیگا۔

**دیگر** ہر نماز کے بعد سات بار آیت مبارکہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھنے سے ہر آفت و مصیبت دور ہوگی۔

**دیگر** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو بارہ ہزار بار پڑھیں۔ مگر اس طرح کہ ہر ہزار کے بعد دو رکعت نماز پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا کرے ان شاء اللہ ان کی حاجت پوری ہوگی۔

**حروف مقطعات** ان کو حروف نورانی بھی کہا جاتا ہے۔ ان کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے یا گھر میں رکھنے یا کھیت وغیرہ میں رکھنے سے ہر بلا و آفت سے محفوظ رہے گا۔ ان کو پڑھنے سے دشمنوں

کے شر سے محفوظ رہے گا۔ موذی جانوروں سے بچا رہے گا۔ رزق ملے گا۔ ضرورت پوری ہوگی۔

الٓمّٓ ۔ الٓمّٓصٓ ۔ الٓرٰ ۔ الٓمّٓرٰ ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ طٰہٰ ۔ طٰسٓمّٓ ۔
طٰسٓ ۔ یٰسٓ ۔ صٓ ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ ۔ قٓ ۔ نٓ ۔

## خاص آیات

درج ذیل آیات مبارکہ کو زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے بے شمار فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ مثلاً دل میں طاقت، دشمن پر رعب، لوگوں میں عزت، محتاجی ختم، خوف سے امن، قرض دور، فکر و غم ختم، سفر میں حفاظت، نکاح کا ہو جانا، دکان میں خیر و برکت، بچوں کی ہر بلا سے حفاظت، ہر حاجت کا پورا ہونا وغیرہ وغیرہ۔

الٓمّٓ ۝ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ ....... ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۔ تک۔ (سورہ بقرہ کی پہلی پانچ آیات۔

الٓمّٓ ۝ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ........ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ تک
(سورہ آل عمران، پہلی چار آیات)

الٓمّٓصٓ ۔ کِتٰبٌ اُنْزِلَ ....... لِلْمُؤْمِنِیْنَ تک (سورہ الاعراف پہلی دو آیات)

الٓمّٓرٰ ۔ تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ ....... لَا یُؤْمِنُوْنَ تک ۔
(سورہ الرعد ۔ پہلی آیت)

کٓھٰیٰعٓصٓ ....... زَکَرِیَّا ۔ تک (سورہ مریم ۔ پہلی دو آیات)

طٰہٰ ....... لِتَشْقٰی ۔ تک (سورہ طٰہٰ پہلی دو آیات)

طٰسٓمّٓ ۔ تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ ۝ ۔ (سورہ الشعراء ۔ پہلی دو آیات)

یٰسٓ ۔ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۝ (سورہ یٰسٓ ۔ پہلی دو آیات)

صٓ ........ شِقَاقٍ ۔ تک (سورہ صٓ ۔ پہلی دو آیات)

حٰمٓ ۔ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ .... الْمَصِیْرُ ۔ تک

(سورہ المومن پہلی تین آیات)

حٰمٓ ۔ عٓسٓقٓ ...... الْحَکِیْمُ ۔ تک (سورہ الشوریٰ پہلی تین آیات)

قٓ ۔ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ ۝ (سورہ قٓ پہلی آیت)

نٓ ۔ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ۔ (سورہ القلم پہلی آیت)

**برائے دفع نظر بد** آخری دونوں قل شریف پوری سورتیں تین تین بار پڑھ کر دم کریں ۔ اور یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں ۔

یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطَانٍ ۔ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَامَّۃٍ ۔

**دیگر** کلمات ذیل لکھ کر گلے میں ڈالیں نظر بد کا اثر ختم ہو جائے گا ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَامَّۃٍ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۔

## وسوسوں سے نجات

جب وسوسے آئیں تو یہ پڑھ لیا کریں۔

۱۔ آمَنْتُ بِاللّٰہِ وَرُسُلِہٖ۔ یا

۲۔ اَللّٰہُ اَحَدٌ اَللّٰہُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔ یا

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھ کر تین دفعہ بائیں طرف تھوک دے۔ یا

اگر وسوسے بہت زیادہ آتے ہوں تو سورہ الناس سو مرتبہ روزانہ پڑھا کریں۔

## برائے دفع سحر۔ جادو

درج ذیل آیت مبارکہ چینی کی پلیٹ پر زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر اس پر تھوڑا سا شہد ڈال کر ملا کر مریض کو چٹائیں۔ ان شاء اللہ سحر کا اثر زائل ہو گا۔

وَمَنْ یَّخْرُجْ مِنْۢ بَیْتِہٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ثُمَّ یُدْرِکْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُہٗ عَلَى اللّٰہِ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا۔ (سورہ النساء آیت ۱۰۰)

## دیگر

درج ذیل آیات سحر کے ازالہ کے لیے بہت مفید ہیں۔ لکھ کر پلائیں اور گلے میں بھی ڈالیں۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ہ وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ہ (سورہ یونس آیات ۸۱-۸۲)

**دیگر** آیات مبارکہ یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ ........ لِقَوْمٍ یَّعْلَمُوْنَ ۝ (سورہ الاعراف ۳۱ - ۳۲) زعفران سے لکھ کر پلانے سے سحر جادو کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔

**دیگر** آیت مبارکہ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوْا ........ لَوْ کَانُوْا یَعْلَمُوْنَ ۝ (سورۃ بقرہ آیت ۱۰۲) لکھ کر مریض کو پلائیں۔ گھر میں چھڑکیں۔ تو جادو وغیرہ کا اثر ختم ہو جائے گا۔ مسحور کو اس پانی سے غسل بھی دیا جا سکتا ہے۔

**دیگر** دریا یا نہر یا سات کنوؤں کا پانی ایک گھڑے میں بھریں۔ اور اس پر ۱۔ گیارہ مرتبہ درج ذیل آیات فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ۝ وَیُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ (سورہ یونس آیات ۸۱ تا ۸۲)

مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِیْنَ ۝ وَاُلْقِیَ السَّحَرَةُ سٰجِدِیْنَ ۝ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ رَبِّ مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ ۝

(سورہ الاعراف آیات ۱۱۸ تا ۱۲۲)

اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سٰحِرٍ ۭ وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی۔

(سورہ طٰہٰ آیت ۶۹)

۲۔ گیارہ مرتبہ سورہ فلق۔ ۳۔ گیارہ مرتبہ سورہ الناس پڑھ کر پھونک ماریں۔ اس پانی سے تین گھونٹ مریض کو پلائیں۔ باقی پانی سے غسل کرائیں۔ اتوار کے دن سے یہ عمل شروع کریں اور بلا ناغہ چالیس دن تک کریں۔ کنویں کا پانی نہ ملے تو نلکے کا پانی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**دیگر** درج ذیل عبارت چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر چالیس دن تک پلائیں۔ ان شاء اللہ جس جادو والی بیماری سے طبیب عاجز

آگئے ہوں شفا ہوگی۔

## برائے دفع جنّ، آسیب وغیرہ

اگر کسی مکان، گھر میں جنات کی رہائش ہو تو کسی پاک برتن میں پانی لے کر اوّل درود شریف تین بار پھر سورہ فاتحہ دو بار پھر آیت الکرسی تین بار پھر سورہ جنّ کی پہلی پانچ آیات قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ...... عَلَی اللّٰہِ کَذِبًا۔ پڑھ کر دم کر کے یہ پانی مکان کے اندر چھڑکیں۔ ان شاء اللہ اس مکان سے جنّات دور ہو جائیں گے۔ نیز مریض کو بھی یہ پانی پلائیں۔ ہوش میں آجائے گا۔

## جنّات کے دفعیہ کیلئے حرز ابی دجانہ رضی اللہ عنہ

جو شخص اس نامہ مبارک کو لکھ کر اپنے پاس یا اپنے گھر میں رکھے وہاں سے جنات دور ہو جائیں گے۔ اور دوبارہ نہیں آئیں گے۔ نیز جنّ کے زیر اثر مریض کے گلے میں لکھ کر ڈالا جائے۔

ھٰذَا کِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلٰی مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّادِ وَالزُّوَّارِ اِلَّا طَارِقًا یَّطْرُقُ بِخَیْرٍ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْحَقِّ سَعَۃً فَاِنْ تَکُ عَاشِقًا مُوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُقْتَحِمًا اَوْ رَاغِبًا مُبْطِلًا فَھٰذَا کِتَابُ اللّٰہِ یَنْطِقُ عَلَیْنَا وَعَلَیْکُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا کُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ وَرُسُلُنَا لَدَیْھِمْ یَکْتُبُوْنَ مَا تَمْکُرُوْنَ اُتْرُکُوْا صَاحِبَ کِتَابِیْ ھٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰی عَبَدَۃِ الْاَصْنَامِ وَاِلٰی مَنْ یَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ لَہُ الْحُکْمُ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ

تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰہِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰہِ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ
اِلَّا بِاللّٰہِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۔ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔

**دیگر** ۱۔ سورہ ص کی آیت مبارکہ ۳۴ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۔ ۲۔ سورۃ فاتحہ۔ ۳۔ سورہ اخلاص ۴۔ سورہ فلق۔ ۵۔ سورہ الناس۔ ۶۔ سورہ طارق کی آخری تین آیات اور ۷۔ سورہ حشر کی آخری تین آیات پڑھ کر مریض کے کان میں پھونک ماریں۔ جن کا وجود جل جائے گا۔ اور مریض کو شفا ہو گی۔

**دیگر** سورۃ المومنون کی آخری چار آیات اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا ......... وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ۔ پڑھ کر آسیب زدہ مریض کے کان میں پھونکیں ان شاء اللہ آسیب دور ہو جائے گا۔

**دیگر** پوری سورہ جن پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کریں۔ یا لکھ کر بازو پر باندھ دیں۔ یا پوری سورہ بقرہ پڑھ کر گھر میں پھونکیں ماریں۔ جن یا آسیب سے نجات ہو گی۔

## وساوس سے نجات

جس کو انسانی وسوسے بہت آتے ہوں تو وہ درج ذیل عبارت کثرت سے پڑھا کرے ان شاء اللہ وسوسوں سے محفوظ ہو جائے گا۔

رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝

**دیگر** ہر نماز کے بعد (۱) سورۃ فاتحہ (۲) آیت الکرسی (۳) شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ۔ ا۱۶۱ء

مَالِکَ الْمُلْکِ ........ بِغَیْرِ حِسَابٍ۔ ایک ایک بار (۶) آخری تینوں قل شریف تین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پہ دم کر کے سارے بدن پر پھیر لے ہر قسم کی آفات بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## سحر مدفون کا معلوم کرنا

اگر گھر میں کوئی جادو والی چیز مثلاً تعویذ وغیرہ دفن کی گئی ہو تو سورۃ کُوِّرَتْ یا تکویر کی روزانہ گھر میں تلاوت کریں۔ چند دنوں میں معلوم ہو جائے گا کہ کہاں ہے۔

## مرض یا سحر کا معلوم کرنا

مریض کا ایسا کپڑا لیں جو رات کو پہن کر سویا ہو۔ پہلے اس کی پیمائش کر لیں کہ کتنا لمبا ہے۔ پھر اس کپڑے پر تین بار سورہ فاتحہ پڑھیں پھر سورہ الصّٰفّٰت کی پہلی گیارہ آیات لازب تک پھر سورہ الجن کی پہلی چار آیات شططا تک پھر سورہ الفلق اور سورہ الناس ایک ایک بار پڑھ کر دم کریں۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو شیاطین کا اثر ہے۔ گھٹ جائے تو جن یا جادو ہے۔ اگر برابر رہے تو پھر جسمانی بیماری ہے۔

## دو آیتیں تین کام

یہ دو آیات مبارکہ تین کاموں کیلئے انتہائی مفید ہیں۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰهِ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ۚ یَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ

(سورہ آل عمران آیات ۷۳-۷۴)

۱۔ جمعرات کے دن کسی نیک آدمی کے کرتے کے ٹکڑے پر لکھ کر دکان وغیرہ میں لٹکا دے خوب آمدنی ہو گی۔

۲۔ کاغذ پر لکھ کر بیکار آدمی کے بازو پر باندھ دیں۔ روزگار کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

۳۔ کہیں نکاح کا پیغام بھیجا ہو تو اس کے بازو پر باندھ دیں۔ پیغام منظور ہو گا۔ ان شاء اللہ۔

**دفع غصہ حاکم** اگر حاکم خفا ہو تو اول تین بار بسم اللہ پڑھے پھر کہیعص ہر حرف اس طرح پڑھے کہ ک پڑھ کر داہنے ہاتھ کی چھنگلی کو بند کرے ھ پر اس کے ساتھ والی انگلی یٰ پر درمیانی انگلی ع پر شہادت والی اور ص پر انگوٹھا بند کرے پھر حٰمٓ۔ عسٓقٓ کے حروف پڑھے اور اسی ترتیب سے بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرلے۔ اسی طرح مٹھیاں بند کیے ہوئے حاکم کے سامنے جا کر کھول دے۔ ان شاء اللہ حاکم مہربان ہو گا۔

**دیگر** درج ذیل آیت مبارکہ پڑھا کرے یا لکھ کر بازو پر باندھ لے۔ حاکم مہربان ہو جائے گا۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔ (سورہ البقرہ آیت ۱۳۷)

**دیگر** یہ آیت مبارکہ کَمْ اٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ اٰيَةٍۢ بَيِّنَةٍ ؕ وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝ سورہ البقرہ آیت ۲۱۱) تین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے جابر حاکم کے سامنے جائے ان شاء اللہ مہربان ہو گا۔

**گم شدہ چیز کی بازیابی** اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ پڑھتے رہیں اور گم شدہ چیز کو تلاش کرتے رہیں مل جائے گی۔

**دیگر** سورہ والضحیٰ پوری سات بار پڑھ کر چیز تلاش کریں ان شاء اللہ

مل جائے گی۔

**بھاگا ہوا شخص واپس آئے** اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو یہ آیت مبارکہ لکھ کر چرخے کے ساتھ باندھ کر چالیس دن تک روزانہ ساٹھ مرتبہ چرخے کو الٹا گھمائیں ان شاء اللہ وہ شخص واپس آجائے گا۔

فَرَدَدْنٰهُ اِلٰٓى اُمِّهٖ كَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ۔

(سورہ القصص آیت ۱۳)

**دیگر** ان دونوں آیات مبارکہ میں سے کوئی ایک آیت ۱۱۹ مرتبہ روزانہ چالیس دن تک پڑھے تو ان کی برکت سے ان شاء اللہ بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔

(۱) اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ۔

(سورہ القصص آیت ۸۵)

(۲) یٰبُنَیَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ ○ (سورہ لقمٰن آیت ۱۶)

**واپسی چور** یہ آیت مبارکہ وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّیْهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ ؕ اَیْنَ مَا تَكُوْنُوْا یَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ (سورہ البقرہ آیت ۱۴۸) کو کورے کپڑے کے گول ٹکڑے پر لکھ کر اس میں چور یا بھاگے ہوئے شخص کا نام لکھ کر جس مکان میں چوری ہوئی ہو یا کوئی شخص بھاگا ہو اس کی دیوار میں میخ سے گاڑ دیں ان شاء

اللہ چوری کا مال یا چور یا بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔

**دیگر** یہ آیت مبارکہ قُلْ اَنَدْعُوْا ...... لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (سورہ الانعام آیت ۷۱)

پرانی مشک کے ٹکڑے یا خشک کدو کے چھلکے پر گول دائرہ لگائیں۔ دائرہ کے اندر یہ آیت لکھیں اور دائرہ کے باہر چور یا بھاگے ہوئے شخص کا نام لکھ کر ایسی جگہ دفن کریں جہاں کوئی چلتا نہ ہو۔ ان شاء اللہ چور یا گریختہ شخص واپس آجائے گا۔

**پھٹی دیوار نہ گرے** اگر کسی مکان کی دیوار پھٹ گئی ہو یا ٹیڑھی ہو گئی ہو تو یہ شعر لکھ کر کاغذ اس دیوار پر چپکا دیں۔ ان شاء اللہ دیوار نہ گرے گی۔

الٰہی بحرمت معروف کرخیؒ
بماند سالہا دیوار ترقی

**برائے محبت زوجین** جس کا شوہر ناراض ہو تو یہ آیت مبارکہ کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کو کھلائے۔ اسی طرح ناراض بیوی کو کھلائیں۔ ان شاء اللہ مہربان ہو جائیگا۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ٥ (سورہ البقرہ آیت ۱۶۵)

**نوٹ**:۔ جُب سے متعلقہ تمام اعمال صرف جائز کاموں کے لیے کیے جائیں۔ ناجائز کرنے سے نہ صرف گناہ گار ہوگا بلکہ اثر بھی نہیں ہوگا۔

**دیگر** شوہر اور بیوی یا جن افراد کے درمیان محبت پیدا کرنی ہو تو یہ آیات مبارکہ شیرینی پر دم کر کے کھلائیں۔

هُوَ الَّذِیٓ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ ۝ وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۝ (سورہ انفال آیت ۶۲-۶۳)

**دیگر** عروج ماہ میں دوشنبہ کے دن ہرن کی جھلی پر عرق گلاب و زعفران یا عرق توت کے ساتھ یہ آیت مبارکہ لکھیں۔

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا ۝ (سورہ آل عمران آیت ۱۰۳) اور اس کے نیچے یہ عبارت لکھیں یَا مُؤَلِّفَ الْقُلُوْبِ اَلِّفْ بَیْنَ فلاں و فلاں۔

فلاں فلاں کی جگہ ان دونوں کے نام لکھیں جن کے درمیان محبت مطلوب ہے۔ طالب کے بازو پر باندھیں۔ ان شاء اللہ الفت پیدا ہو گی۔ عداوت ختم ہو جائے گی۔

**دیگر** درج ذیل آیت مبارکہ کو شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلا دیں۔ محبت ہو جائے گی۔

یُّحِبُّهُمْ وَیُحِبُّوْنَهٗٓ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِیْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِیْنَ ۝

(سورہ المائدہ آیت ۵۴)

## برے اور ڈراؤنے خوابوں سے نجات

سونے سے پہلے ان ہدایات پر عمل کرے۔

(۱) باوضو سوئے (۲) داہنی کروٹ سوئے (۳) بستر کو جھاڑ لے

(۴) سورہ البقرہ کی ابتدائی اور آخری چند آیات، آیت الکرسی اور آخری تینوں سورتیں پڑھ کر اپنے جسم پر دم کرکے سوئے۔

**دیگر** یہ دُعا پڑھا کریں یا لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِّنْ شَرِّ مَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا یَعْرُجُ فِیْھَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَمَا یَخْرُجُ مِنْھَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّیْلِ وَفِتَنِ النَّھَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ اِلَّا طَارِقًا یَطْرُقُ بِخَیْرٍ یَا رَحْمٰنُ۔

**دیگر** روزانہ بعد نماز مغرب باوضو سورہ مرسلات پڑھ لیا کریں۔

**دیگر** درج ذیل آیات مبارکہ کو زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالیں بہت مجرب ہے۔

یٰٓاَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ ۝ قُمْ فَاَنْذِرْ ۝ وَرَبَّکَ فَکَبِّرْ ۝ وَثِیَابَکَ فَطَھِّرْ ۝ وَالرُّجْزَ فَاھْجُرْ ۝ وَلَا تَمْنُنْ تَسْتَکْثِرُ ۝ وَلِرَبِّکَ فَاصْبِرْ ۝ (سورہ المدثر۔ پہلی سات آیات)

## برائے دفع زہر کیڑا ہر قسم

ہر قسم کے زہریلے کیڑے (سانپ، بچھو، بھڑ، زنبور وغیرہ) کے زہر کو دور کرنے کے لیے جہاں کیڑے نے کاٹا ہو درج ذیل پڑھ کر دم کریں اور دم کرکے پانی بھی پلائیں۔

اوّل بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پھر درود شریف پھر یہ کلمات مُکْتَبٍ ذَنْبُ عَقْرَبٍ بِقَوْلِہٖ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ زہریکصد دہشدہ گروہ غنڈل ہم فرود آید زہرخزندہ و پرندہ ہم فرود آید بہ ھٰذَا

حَبِیْبُ مِیچن خیل فقیر بابا یَا نُوْحُ نَبِیَّ اللّٰہِ یَا نُوْحُ نَبِیَّ اللّٰہِ یَا نُوْحُ نَبِیَّ اللّٰہِ
پڑھ کر دم کریں۔ اللہ تعالیٰ کے کرم سے فوراً آرام ہو گا۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری آیتیں

جو شخص سورۃ التوبہ کی آخری دو آیات لَقَدْ جَاءَ کُمْ..
...... الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ ہر نماز کے بعد پڑھتا رہے یا نماز مغرب کے نوافل میں پڑھا کرے تو اس کو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہو گی۔ اس کی عمر دراز ہو گی اور ہر قسم کی بیماری سے محفوظ رہے گا۔

## استخارہ مجرب

عشاء کی نماز کے بعد تازہ وضو کر کے پاک بستر پر بیٹھ کر یا لیٹ کر تین بار درود شریف دس بار سورہ فاتحہ اور گیارہ بار سورہ اخلاص پڑھ کر سینہ پر دم کریں اور قبلہ رُو دائیں پہلو لیٹ کر سو جائیں اور اپنے مطلب کا تصور رکھیں۔ چند دنوں میں خواب میں معلوم ہو جائے گا کہ وُہ کام کیا جائے یا نہ کیا جائے۔ یا کون سا کام بہتر ہے۔

## دیگر استخارہ

درج ذیل آیت مبارکہ کو بعد نماز عشاء ایک سو ایک بار پڑھ کر پاک بستر پر اپنے مطلب کا تصور کر کے سو جائیں۔

سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ

(سورہ البقرہ آیت ۳۲)

## دیگر

سورہ انعام کی آیات ۵۹ تا ۶۲ وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ ...... اَسْرَعُ الْحٰسِبِیْنَ ۔ کتان یا باریک کپڑے صاف پر لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جائیں اور اللہ تعالیٰ سے دُعا کرتے رہیں۔ اس کام کا اچھا یا بُرا ہونا خواب میں ظاہر ہو جائے گا۔

## اسمِ اعظم

حدیث شریف میں آیا ہے کہ اس آیت مبارکہ میں اسم اعظم ہے۔

الٓمٓ ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝

## ہر نماز کے بعد پڑھنے کا وظیفہ

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے حدیث روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص ہر نماز کے بعد یہ آیات پڑھ لیا کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو سات انعامات سے نوازے گا۔ سورہ فاتحہ۔ آیت الکرسی۔ سورۃ آلِ عمران کی آیات۔

شَهِدَ اللّٰهُ ....... عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ تک (آیت ۱۸ - ۱۹) اور

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ ...... بِغَيْرِ حِسَابٍ تک (آیات ۲۶ - ۲۷)

۱۔ اس کا ٹھکانا جنت میں ہو گا۔

۲۔ وہ حظیرۃ القدس میں ٹھہرے گا۔

۳۔ اس کی طرف روزانہ ستر مرتبہ نظر رحمت کرے گا۔

۴۔ ہر روز اس کی ستر حاجتیں پوری کرے گا۔ جس میں ادنیٰ حاجت مغفرت ہے۔

۵۔ دشمنوں اور حاسدوں سے پناہ دے گا۔

۶۔ دشمنوں پر غالب رکھے گا۔

۷۔ جنت میں جانے سے موت کے سوا کوئی رکاوٹ نہیں ہو گی۔

## دیدارِ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم

آپ حضور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو کوئی شخص باوضو ہو کر سوتے وقت ان کلمات کو پڑھا کرے گا مجھ کو

خواب میں دیکھے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ یَارَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَالشَّھْرِ الْحَرَامِ وَالرُّکْنِ الْمَکَارِمِ ۔ اِقْرَأْ رُوْحَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّنِّی السَّلَامَ ۔

## اسماء حسنیٰ

جو کوئی شخص اللہ تبارک تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ نناوے نام، کا اکثر ورد کرتا رہے گا تو اس کو جنت میں داخل ہونے کی بشارت ہے اور ان اسمار کے وسیلہ سے جو بھی دعا مانگے گا موجب قبولیت ہے۔

# مراکز الطریقۃ والارشاد

آستانہ عالیہ لکھوڈیر نزد داروغہ والا چوک لاہور موبائل: 0320-4843648 فون: 655788

---

آستانہ عالیہ عابدیہ سیفیہ جامعہ جیلانیہ نادر آباد کالونی بیدیاں روڈ لاہور کینٹ۔

فون: 5721609 فون جامع للبنات: 5893768 موبائل: 0333-4263843

موبائل عرفان اللہ: 0300-4264924

---

آستانہ عالیہ گلزاریہ سیفیہ بابا فرید کالونی نزد سنٹرل جیل چونگی امر سدھو کوٹ لکھپت لاہور

فون: 5821973 موبائل: 0333-4232664

---

آستانہ عالیہ توکیریہ سیفیہ بھوبتیاں رائے ونڈ روڈ لاہور فون: 5321956

---

آستانہ عالیہ عباسیہ سیفیہ ودار العلوم جامعہ سیفیہ تعلیم القرآن 1910/D-1، گجرپورہ سکیم ارشاد پارک

جانی پورہ شیر شاہ روڈ لاہور فون: 6844786 موبائل: 0333-4229760

آستانہ عالیہ زنجانیہ سیفیہ از پیر طریقت الشاہ سید عمیر علی زنجانی سیفی فون: 6848798 موبائل: 0300-8427736

گورنمنٹ نواز شریف ہسپتال بارہ دری بالمقابل بابا شاہ بلور کوٹ خواجہ سعید لاہور

---

آستانہ پیر طریقت پیر صابر رفیق عابدی سیفی نزد جامع مسجد مدنی خیبر کالونی غازی روڈ لاہور کینٹ

---

آستانہ پیر طریقت پیر محمد منشاء عابدی سیفی المعروف سرکار مبارک خانپور ہاپاپیر مدرسہ 18 کلومیٹر ملتان روڈ لاہور فون: 042-7513028

---

آستانہ پیر طریقت پروفیسر ڈاکٹر مشتاق احمد عابدی سیفی علیم ٹاؤن رینالہ خورد ضلع اوکاڑہ

فون: 04443-621523

---

آستانہ پیر طریقت صاحبزادہ محمد شبیر عابدی سیفی کنجاہی گجرات فون: 0433-82536

---

پیر طریقت بابا نسیم اللہ خان سیفی آستانہ عالیہ حمیدہ سیفیہ نسیمیہ چوک چورہٹہ ڈیرہ غازی خان المعروف انڈہ والی مسجد

پیر طریقت ڈاکٹر محمد عمر فاروق عابدی سیفی

مکان نمبر E-372 رجب آباد عمر میڈیکل سٹور بلال ٹاؤن بیدیاں روڈ لاہور کینٹ فون: 5714336

---

جامعہ سیفیہ رحمانیہ بنات الاسلام بادشاہی روڈ ادھوال کلاں گجرات فون: 0433-522233

بستان السالکین اردو ترجمہ

# ارشاد الطالبین

حقائق و معارف اور علم و عرفان کا ایک خوبصورت اور تاریخی مرقع، سلوک و طریقت اور روحانیت کے اسرار و رموز پر ایک معتبر کتاب، سالکین کے اوصاف اور مریدین کے آداب کی مختصر اور جامع دستاویز، عالم اسلام کی نہایت جلیل القدر مستند اور روحانی شخصیت کی تصنیف لطیف

تصنیف لطیف

عارف باللہ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

شیخ المشائخ شیخ القرآن والحدیث ابو عرفان مفتی

حضرت علامہ پیر محمد عابد حسین سیفی

ناظم اعلیٰ جامعہ جیلانیہ

حضرت مجدد ملت۔ بحرالعلوم قیوم زمان سرفرازِ مقام صدیقیت وعبدیت

امام العاشقین محبوب سبحان سیدنا اخندزادہ

سیف الرحمٰن مبارک پیرارچی خراسان کے مجرب تعویذات




ترتیب

شیخ القرآن والحدیث مفتی پیر محمد عابد حسین سیفی

اردو ترجمہ

پروفیسر حکیم مشتاق احمد عابدی سیفی

ناشر

شعبہ نشرواشاعت ○ دارالعلوم جامعہ جیلانیہ

نادرآباد نمبر1، بیدیاں روڈ، لاہور کینٹ۔فون: 5721609

موبائل: 0333-4263843

پرنٹرز: منگول آرٹ پبلشرز شاہ عالم مارکیٹ لاہور۔ فون: 7670719

موبائل: 0300-4126760

